# شفاعت رسول ﷺ کا مستحق؟

جناب ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

((لكل نبى دعوة مستجابة فتعجل كل نبى دعوته وانى اختبأت دعوتى شفاعة لامتى يوم القيامة فهى نائلة ان شاء اللّٰه من مات من امتى لا يشرك باللّٰه شيئا.))

(صحيح مسلم، رقم الحديث: ١٩٩)

''ہر نبی کے لیے ایک دعا ایسی ہے جو ضرور قبول ہوتی ہے، تمام انبیاء علیہم السلام نے وہ دعا دنیا ہی میں مانگ لی لیکن میں نے اپنی دعا قیامت کے دن اپنی اُمت کی شفاعت کے لیے محفوظ کر رکھی ہے، میری شفاعت ان شاء اللہ ہر اُس شخص کے لیے ہوگی جو اس حال میں مرا کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ معمولی سا بھی شرک نہیں کرتا تھا۔''

# رشتوں کی پہچان کا المیہ

میرے ایک رشتے کی بہن ہیں، ان کی والدہ میری والدہ کی چچازاد ہیں۔ اس بہن کی بیٹی نے میرے پاس قرآن حکیم کا ترجمہ پڑھنے کے لیے آنا شروع کیا۔ ان کا گھر دین سے خاصا دور اور جدید مغربی تہذیب سے بہت متاثر ہے۔ لڑکی کے بھائی امریکا اور لندن رہتے ہیں۔ گھر والے بھی گاہ گاہ اِن ممالک میں جاتے آتے رہتے ہیں۔ وہ مجھے آنٹی کہہ کر مخاطب کرتی تھی۔ ایک روز میں نے اس سے پوچھا: میں آپ کی رشتے میں کیا لگتی ہوں؟ اس نے کچھ دیر سوچا اور کہا: آپ ہماری آنٹی ہیں۔ میں نے کہا: آنٹی تو ہوں لیکن کس رشتے کی بنا پر؟ وہ کوئی جواب نہ دے سکی۔ میں نے اس سے پوچھا: بتاؤ تمھارے امی اور ابو کا میرے ساتھ کیا رشتہ ہے؟ اس کے ابو بھی میرے خالہ زاد بھائی ہیں۔ بچی کو یہ بھی معلوم نہیں تھا۔ پھر میں نے کہا: اچھا! یہ بتاؤ میں تمھاری نانی امی کو کیا کہتی ہوں؟ اس نے فوراً کہا: خالہ جان۔ میں نے کہا: چلیے اب غور کیجیے: آپ کا اور میرا کیا رشتہ ہے؟ لیکن اس کی سمجھ میں نہ تو یہ آیا کہ خالہ کسے کہتے ہیں اور نہ ہی وہ یہ بتا سکی کہ آنٹی کسے کہتے ہیں!

یہ بچی اس وقت میٹرک کے پیپر دے چکی تھی۔ مجھے اس کی رشتوں کی پہچان کا یہ حال دیکھ کر خیال آیا کہ قصور اس بچی کا نہیں، ان ماں باپ کا ہے جو بچوں کو ان کے رشتوں کی سوجھ بوجھ نہیں دیتے۔ یا پھر اس معاشرے میں رواج پا جانے والی زبان کا قصور ہے جو ہر باپ برابر یا باپ سے بڑے مرد کو انکل اور ماں برابر یا ماں سے بڑی عورت کو آنٹی کے نام سے متعارف کرواتی ہے۔ دنیا کے ہر مرد اور عورت کے لیے ایک ہی نام استعمال کرتے کرتے بچہ اپنی پھوپھی، خالہ، چچا اور ماموں کی تمیز اور پہچان سے بھی خالی ہو جاتا ہے۔ اسے یہ پتا ہی نہیں چلتا کہ ایک سہیلی، گھر میں کام کرنے والی عورت، ایک پڑوسی اور والد کے بھائی بہنوں یا والدہ کے سگے بھائی بہنوں میں کیا فرق ہے۔

شریعت اس پر چچا، ماموں، خالہ، پھوپھی وغیرہ کے کیا حقوق عائد کرتی ہے؟ ان کی اولاد اُس کے ''کزن'' نہیں بلکہ چچیرے، ممیرے، خلیرے اور پھپیرے، بہن بھائی ہیں، جن کے ساتھ اس کے خون اور نسب کا قریبی رشتہ ہے۔ شریعت اسے یہ تاکید کرتی ہے کہ وہ اپنے ان تمام قرابت داروں کا خصوصی خیال رکھے، ان کا احترام کرے اور اُن سے محبت رکھے۔ اور بہ وقت ضرورت ان کی مدد کرنا صلہ رحمی کا تقاضا ہے۔ صلہ رحمی، جس کے کرنے سے اللّٰہ سے رشتہ جڑتا ہے اور جس کا حق ادا نہ کرنے سے اللّٰہ سے رشتہ ٹوٹ جاتا ہے۔

(اُم عبدمنیب)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا

بانی: مولانا محمد عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ

سرپرست: مولانا ابوبکر صدیق السلفی حفظہ اللہ

24 جمادی الثانی 1435ھ جمعۃ المبارک 25 اپریل تا 01 مئی 2014ء

مسلک اہلحدیث کا داعی وترجمان

ہفت روزہ

# الاعتصام

یکے از مطبوعات دارالدعوۃ السلفیۃ

شمارہ 17 جلد 66







خط کتابت کے لیے : ہفت روزہ الاعتصام، 31 شیش محل روڈ، لاہور

کرنٹ اکاؤنٹ نمبر : ABL 2466-4 بلال گنج برانچ، لاہور

فون نمبر : 042-3735 4406

فیکس نمبر : 042-37229802

رجسٹرڈ نمبر : CPL : 12

E-Mail: al.aitisam@gmail.com

بدل اشتراک

فی پرچہ : 12/- روپے

سالانہ : 500/- روپے

بیرونی ممالک سے : 200/- ریال، 60/- ڈالر امریکی

پرنٹر: پرنٹ یارڈ پرنٹرز، لاہور۔ ناشر: حافظ احمد شاکر، مقام اشاعت: 31 شیش محل روڈ لاہور 54000

اداریہ

# دُور کی کوڑی

حافظ احمد شاکر

ہم کس قدر خوش نصیب ہیں کہ اسلام جیسا دین ہمیں ملا۔ ایک ایسا دین جس میں معاشرت کے اخلاق...... باہمی روپے...... بھی ہیں، تجارت کے اُصول بھی ہیں، معاش کے ضابطے بھی ہیں، لین دین کی راہ نمائی بھی ہے، سیاست کے قاعدے بھی ہیں اور حکمرانی کے طریق بھی۔

اپنا اپنا خیال اور رائے ہے ہمارے خیال میں اسلام کا شروع سے حریف صلیب ہے، دنیا پہ چھا جانے کی خواہش کے باعث یہود صلیب کو ہمیشہ اسلام سے متصادم و متحارب رکھتے رہے اور رکھ رہے ہیں جس پر ان کا سرمایہ تو بے شک خرچ ہوتا ہے لیکن ان کی افرادی قوت...... جو پہلے ہی بہت کم ہے...... محفوظ رہتی ہے۔ چنانچہ...... خاکم بدہن...... اسلام کو مٹانے اور مسلمانوں کو دنیا میں نیچا دکھانے، ان کے دلوں سے روح محمدی نکالنے، مغربی تعلیم سے ان کی ذہنیت تبدیل کرنے اور خصوصی طور پر مسلمانوں کے دل و دماغ سے جہاد کی اہمیت، فضیلت اور برکت پر ایمان کو کھرچنا صلیب کا اہم بلکہ اس کا بنیادی مقصد تھا، اور ہے۔ جس سے یہ ثابت ہوا کہ سیاست کے لیے دین...... کم از کم حلال و حرام اور حقوق العباد...... کا علم اتنا ہی ضروری ہے جتنا سیاسی شعور، عالمی سیاسی شطرنج کے مہروں سے باخبری اور عالمی سوجھ بوجھ کا ادراک ہونا۔ علامہ اقبال نے اس لیے ہی کہا تھا

جدا ہو دین سیاست سے تو رہ جاتی ہے چنگیزی

صلیب یعنی چرچ دین کو چونکہ سیاست سے الگ کر چکا تھا اس لیے اس نے مسلمانوں میں یہ زہر پھیلانا شروع کر دیا کہ مذہب ہر ایک کا ذاتی معاملہ ہے اور سیاست مشترکہ فکر مندی۔ آج کل کے سیاستدان خصوصاً نو وارد اور نو آموز سیاستدان اسی سوچ کے حامل اور نقیب ہیں۔ جب کہ اسلام اپنی...... دین وسیاست کی...... جامعیت کے باعث اقوام عالم کی توجہ حاصل کرنے میں تیزی سے کامیاب ہو رہا ہے۔

متحدہ ہندوستان پر صلیبی استبداد کی تاریخ دیکھئے، کم وسیلہ طبقوں تک صلیبی مشنریوں کی پہنچ دیکھئے، متحدہ ہندوستان کے دفاتر میں مروج ...... فارسی...... زبان کی تبدیلی کے ذریعے اخلاقی و معاشرتی تنزلی ملاحظہ فرمایئے اور علم برائے معاش کی منظم دسیسہ کاری کا جائزہ لیجئے تو نظر آئے گا کہ مسلم اُمہ کے تنزل وادبار کا...... نصاب تعلیم کی تبدیلی سے...... جو پروگرام اس نے شروع کیا تھا وہ اب اس منزل تک پہنچ چکا ہے کہ نصاب تعلیم میں سے قرآن کریم کی آیات خصوصاً جہاد سے متعلقہ آیات قرآنیہ نکالنے، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور خصوصاً ان کے جہادی معرکوں کے تذکرے خارج کرنے، نصاب تعلیم میں سے احادیث کے اندراج سے گریز کرنے حتیٰ کہ قومی دانشوروں اور شعراء کے نظم و نثر کے وہ حصے بھی اس کو برداشت نہیں ہو رہے جس سے قومی جذبوں کو انگیخت ہوسکتی تھی۔ یہ تھی صلیبی نصاب تعلیم کی وہ مراد جسے پورا کرنے میں شاید اسے ایک صدی سے زیادہ عرصہ لگ گیا اور یہ ہوتی ہے دشمن...... اسلام...... کی زہر رسانی جو شریانوں تک پہنچ کر خمیر و ضمیر متاثر کر کے دینی فکر کے سوتے خشک اور ع

غیرت نام تھا جس کا گئی وہ تیمور کے گھر سے۔ والی کیفیت سے قوموں کو دوچار کر دیتی ہے۔

گزشتہ دنوں برادر اسلامی ملک المملکۃ العربیۃ السعودیۃ نے وطن عزیز کو جو ڈیڑھ ارب ڈالر بھیجے تھے اس نے لادین طبقوں کے دل و دماغ بلکہ پیٹ میں ابھی تک اودھم مچا رکھا ہے۔ چنانچہ اس پر ورلڈ کپ کے چیمپین، شوکت خانم کے بانی، برطانوی یہودیوں کے سابق داماد اور پاکستانی سیاست کے غیر خاندانی اور غیر روایتی سیاستدان جناب عمران خاں صاحب ۱۱؍اپریل کے روزنامہ ''دنیا'' میں گل افشانی فرماتے ہوئے یہ دور کی کوڑے لائے ہیں کہ سعودی عرب سے آنے والا ڈیڑھ ارب ڈالر فرقہ واریت کے لیے استعمال ہوگا۔ لیکن جناب خاں صاحب سسرال سے آئے ہوئے اس ایک ارب ڈالر کو بھول ہی گئے جو گورڈن براؤن تعلیم کے نام پر پاکستانی بچوں کی ذہنی تخریب کے لیے دے کر گئے ہیں، جس کو

بچوں کے لیے آئی۔ٹی کے نام پر رقص وموسیقی اور جنسی تعلیم پر صرف کیے جانے کے خدشات پائے جاتے ہیں۔حقیقت حال یہ ہے کہ فرقہ وارانہ ہم آہنگی کا سب سے تابناک مظاہرہ حرمین شریفین میں اس وقت دیکھنے میں آتا ہے جب وہاں مختلف المسالک کے مسلمان ایک ہی امام کے پیچھے نماز ادا کرتے نظر آتے ہیں جو دنیا میں اور کہیں نہیں دیکھا جا سکتا۔سعودی حکومت اگر عقیدہ توحید سے عالم اسلام کے مسلمانوں کو آگاہ کر رہا ہے، اس عقیدے کی حفاظت کر رہا ہے تو یہ فرقہ واریت نہیں بلکہ دین اسلام کا وہ سبق ہے جو تمام انبیاء علیہم السلام لے کر مبعوث ہوئے اور آسمانی نازل شدہ کتابوں کا بنیادی سبق ہے۔حکومت سعودیہ دنیا بھر کے بلاتمیز مذہب وملت مصیبت زدہ انسانوں کی ہر ممکن اور ہر موقع پر مدد کے لیے بتوفیقہ تعالیٰ مستعد رہتی ہے۔چھت کے خواہش مندوں کے لیے مکان، بیماروں کے لیے علاج، بھوکوں کے لیے خوراک اور ضرورت مندوں کے لیے لباس، عامۃ المسلمین کے لیے مساجد، اسلامک سینٹر مہیا کرنا، تعمیر کرنا اس کے بنیادی اُمور خیر میں سے ہے۔پاکستان کے اس مشکل وقت میں اس کے مخلصانہ تعاون کو فرقہ واریت کی طرف منسوب کرنا؟ جسے طاغوت کے پروپیگنڈے سے متاثر ہو جانا بھی کہا جا سکتا ہے اور جناب خاں صاحب کی مشرف کی حمایت سے لے کر خاندانی جاگیرداروں اور پشتینی ٹوڈیوں کو جماعت میں شامل کرنے تک کی......سیاسی......بالی عمریا کی باتیں بھی، جن کے باعث خاں صاحب اپنا کوئی ایسا سیاسی مقام نہ بنا سکے جس پر ان کو صاحب الرائے کہا جا سکے۔دور حاضر کی سیاست تو مچھندروں اور قلندروں کا کھیل ہے یہ کوئی پندرہ بیس رکنی کرکٹ ٹیم تو نہیں کہ جس پر گرفت مضبوط کی جا سکے اور اپنا حکم منوایا جا سکے یہ سیاست تو ع

طوائف گھری ہوئی ہے تماش بینوں میں۔والی کیفیت ہوتی ہے۔اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتا ہے کہ جناب خاں صاحب فرقہ واریت کے مفاہیم سے آشنا بھی ہیں کہ نہیں۔ہماری درخواست ہے کہ سیاست میں وارد ہونے سے قبل مغربی تعلیم وثقافت کی خباثتوں پر ان کے نام سے جو مضامین چھپتے رہے وہ انھیں ہی موضوع بحث بنائیں۔ویسے ان کی رفاہی اور تعلیمی سرگرمیاں ہی اس قدر ہیں کہ وہ اگر سیاست کی طوائف......کی زلف گرہ گیر کے اسیر نہ ہی ہوں تو بہتر ہے۔اسی میں ان کی ذات گرامی سمیت بہتوں کا بھلا ہوگا۔

پرزور مذمت:

وطن عزیز کے خیر خواہ پاکستانی سیاست کی بعض شخصیات، حکومت اور اس کے بعض اداروں نے جب سے طالبان سے مذاکراتی عمل کا ڈول ڈالا ہوا ہے تب سے ایک مخصوص طبقہ ان کو سبوتاژ کرنے کے لیے مختلف سازشیں، پروپیگنڈے اور افواہیں پھیلانے میں کوشاں ہے۔بحمد للہ عساکر پاکستان اور حکومت کے مابین مجموعی طور پر فاصلے کم ہو رہے ہیں۔اخبارات کے مطابق حکمران ماحول خوش گوار اور سازگار رکھنے کے لیے سیاستدانوں سے بھی رابطہ رکھے ہوئے ہے لیکن دین دشمن اور وطن عزیز میں افراتفری دیکھنے کا خواہش مند طبقہ ہر دفعہ نئی چال کھیل کر نیا فتنہ پھیلانے کے درپے رہتا ہے۔جب سے پرائیویٹ ٹی۔وی چینلز کی بھرمار ہوئی ہے تب سے آزاد میڈیا کے نام پر زرد صحافت انتشار پھیلانے والی خبروں میں، جسے کم از کم غیر محتاط......خبریں، جملے، تبصرے......تو یقیناً کہا جا سکتا ہے، جتی ہوئی ہے ملک دشمن عناصر کی افواہیں پھیلانے ان کے موہوم خدشات بتلانے کو اگر آزاد میڈیا کہا جائے تو ہم اس سے اِبا کرتے ہیں۔کہ احادیث میں تو ریہ کا جو ذکر آیا ہے وہ جنگی محاذ اور جنگی ارادے دشمن سے چھپانے کا نام ہے۔وطن عزیز کے بعض اداروں بلکہ اداروں کے بعض افراد کی کسی کمی کوتاہی کو سرعام بیان کرنے کو "کلمة حق يريد بها الباطل" کلمہ حق سے ارادۂ شر مراد لینا اگر کہا جائے۔اس میں بھی کوئی حرج نہیں۔

ہماری درخواست ہے کہ وطن عزیز کے کسی ادارے پر ذاتی خواہش اور رائے سے کسی قسم کی حرف گیری کرنا کسی بھی درجہ مستحسن نہیں۔جناب حامد میر پر قاتلانہ حملے کی ہم بھی پرزور مذمت کرتے ہیں کہ یہ بزدلانہ فعل ہے، لیکن حملے کے ساتھ اس کو وثوق کے انداز میں کسی ادارے کی طرف منسوب کرنے کی کوئی محبّ وطن تائید نہیں کر سکتا۔ٹی۔وی کا ہر اینکر پرسن جو کہے کیا اس کا سچ ہونا یقینی ہو سکتا ہے؟ ہم سب بشر ہیں، غلطی کا احتمال ہو سکتا ہے پھر عالمی ذرائع ابلاغ وطن عزیز میں جس طرح کی افراتفری اور انتشار دیکھنا چاہتے ہیں کم از کم ان کے ایجنڈے کو ہم تو آگے نہ بڑھائیں۔

درس قرآن

قسط نمبر ۵۰

# تفسیر سورۃ الصّٰفّٰت

مولانا ارشاد الحق اثری ﷾

ائمہ کبار نے ''صدیقاً نبیاً'' اوران احادیث کے مابین کوئی تناقض نہیں سمجھا اور نہ ہی (معاذ اللہ) حضرت ابراہیم علیہ السلام کی طرف کسی نے ''کذب'' کی نسبت کی ہے۔ کیوں کہ وہ سمجھتے تھے ''کذب'' کا اطلاق ہمیشہ خلاف واقعہ بات اور جھوٹ پر ہی نہیں ہوتا بلکہ یہ مختلف معانی میں مستعمل ہے۔ چنانچہ علامہ زبیدی نے ذکر کیا ہے کہ علامہ ابن الانباری نے اس پر ایک مستقل رسالہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ ''کذب'' کا اطلاق پانچ طرح کی بات پر ہوتا ہے:

۱: خلاف واقعہ بیان کرے یا جو کچھ سنا ہے اس کے برعکس بیان کرے۔(یہ جھوٹ ہے جو کبیرہ گناہ ہے اور مروءۃ کے منافی ہے)

۲: ایسا قول جو بہ ظاہر کذب ہو مگر حقیقتاً کذب نہ ہو بلکہ واقعہ کے مطابق ہو۔ فرماتے ہیں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بارے میں کذب کی نسبت اسی معنی میں ہے کیوں کہ آپ کے تینوں اقوال بہ ظاہر خلاف واقعہ تھے مگر حقیقتاً صحیح اور درست تھے۔

۳: ''کذب'' کا اطلاق کلامِ عرب میں خطاو غلطی پر بہ کثرت مستعمل ہے۔ جناب ابومحمد سعود بن زید نے کہا کہ وتر واجب ہیں تو حضرت عبادہ بن صامت نے فرمایا: کذب ابو محمد. یہاں بھی جھوٹ نہیں بلکہ مراد ہے کہ ابومحمد نے خطا کی ہے۔

۴: اُمید خاک میں مل جائے تو اس پر کذب کا اطلاق ہوتا ہے۔ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کے ارشاد ﴿ اُنْظُرْ كَيْفَ كَذَبُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ ﴾[الانعام: ٢٤] کا مفہوم یہ ہے: "كيف بطل عليهم أملهم" یعنی دیکھو اُن کی اُمید کیسے باطل ہوگئی جو وہ اپنے معبودوں کی شفاعت کے بارے میں لگائے ہوئے تھے۔

۵: یہ بمعنی الاغراء، یعنی کسی کو برانگیختہ کرنے اور وجوب ولزوم کے لیے بھی کذب کا لفظ بولتے ہیں۔(تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو: تاج العروس: ۱/ ۴۴۹، ۴۵۰)

جس سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ کذب کا اطلاق ایک ہی معنی (جھوٹ) پر نہیں ہوتا بلکہ تعریض وتوریہ پر بھی کذب کا اطلاق کیا گیا ہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام صدیق تھے مگر ان کے علو مرتبت کے اعتبار سے یہ تصدیق بھی فروتر تھی۔ ایسے ہی موقع پر کہا جاتا ہے:

"حسنات الابرار سيئات المقربين."

حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا ہے:

﴿وَالَّذِيْٓ اَطْمَعُ اَنْ يَّغْفِرَ لِيْ خَطِيْٓئَتِيْ يَوْمَ الدِّيْنِ ۝﴾

[الشعراء: ٨٢]

''اور میرا (رب) وہ ہے جس سے میں طمع رکھتا ہوں کہ وہ جزا کے دن میری خطا بخش دے گا۔''

غور فرمایئے وہ خطا کیا تھی جس کی بخشش کی انھیں اُمید تھی؟ سید کائنات حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے:

((إنه ليغان على قلبي واني لاستغفر الله في اليوم مائة مرة.)) (صحيح مسلم: ٢٧٠٢)

''بے شک حال یہ ہے کہ میرے دل پر پردہ کردیا جاتا ہے اور میں دن میں سو سو بار استغفار کرتا ہوں۔''

حالانکہ آپ تو ہر آن اللہ کی یاد میں رہتے تھے۔ جیسا کہ سیدہ صدیقہ عائشہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ آپ ﷺ ہر حال میں اللہ کو یاد کرتے تھے۔(صحیح مسلم: ۳۸۳)

علماء کرام نے لکھا ہے کہ یہ پردہ اور یہ غفلت اُمت کو سمجھانے، بجھانے، سماجی ومعاشرتی اور مدارتی معاملات کونبٹانے کے دوران میں ہوتی یا ترکِ اولیٰ کے اعتبار سے تھی۔ یہ پردہ (معاذ اللہ) کسی خطا یا غلطی کا نتیجہ نہ تھا کہ اس پر آپ دن میں سوسو بار استغفار کرتے تھے۔

ایک عمل کا اجر و وزر عامل کے مقام ومرتبہ کے اعتبار سے بھی ہوتا ہے اور عمل کے لحاظ سے بھی ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے فرمایا ہے:

﴿يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ مَنْ يَّاْتِ مِنْكُنَّ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ يُّضٰعَفْ لَهَا الْعَذَابُ ضِعْفَيْنِ وَ كَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا﴾ [الاحزاب: ٣٠]

''اے نبی کی بیویو! تم میں سے جو کھلی بے حیائی (عمل میں) لائے گی اس کے لیے عذاب دوگنا بڑھا دیا جائے گا اور یہ بات اللہ پر ہمیشہ سے آسان ہے۔''

اس کے ساتھ ہی یہ بھی فرمایا:

﴿وَ مَنْ يَّقْنُتْ مِنْكُنَّ لِلّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ تَعْمَلْ صَالِحًا نُّؤْتِهَآ اَجْرَهَا مَرَّتَيْنِ وَ اَعْتَدْنَا لَهَا رِزْقًا كَرِيْمًا﴾ [الاحزاب: ٣١]

''اور تم میں سے جو اللہ اور اس کے رسول کی فرماں برداری کرے گی اور نیک عمل کرے گی اسے ہم اس کا اجر دوبار دیں گے اور ہم نے اس کے لیے باعزت رزق تیار کر رکھا ہے۔''

علامہ سیوطی نے اسی موضوع پر ''مطلع البدرين فی من يؤتی أجره مرتين'' کے نام سے ایک مستقل رسالہ لکھا ہے جس میں ان اعمال کا ذکر کیا ہے جن پر دوہرا اجر ملتا ہے اور ان اشخاص کا بھی تذکرہ کیا ہے جو دوگنا اجر کے مستحق ہیں۔



درسِ حدیث

# اربعین اعتقادی

ترجمہ وفوائد
حافظ ریاض عاقب اثری

## فرائد الفوائد في جمع الأربعين من أحاديث العقائد

باب: وزن الاعمال یوم القیامة حق ، لقول الله تعالى:

﴿وَ نَضَعُ الْمَوَازِيْنَ الْقِسْطَ لِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ فَلَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا وَ اِنْ كَانَ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ اَتَيْنَا بِهَا وَ كَفٰى بِنَا حٰسِبِيْنَ o﴾[الانبياء: ٤٧]

عن أبی هريرة رضي الله عنه قال قال النبی صلى الله عليه وسلم : ((كلمتان حبيبتان إلى الرحمان ، خفيفتان على اللسان ، ثقيلتان فی الميزان ؛ سبحان الله وبحمده سبحان الله العظيم . ))

(صحيح بخاری: ٧٥٦٣ ، صحيح مسلم: ٢٦٩٤)

**روز قیامت وزنِ اعمال برحق ہے:**

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

''اور ہم قیامت کے دن ایسے ترازو رکھیں گے جو عین انصاف ہوں گے، پھر کسی شخص پر کچھ ظلم نہ کیا جائے گا اور اگر رائی کے ایک دانہ کے برابر بھی عمل ہوگا تو ہم اسے لے آئیں گے اور ہم حساب لینے والے کافی ہیں۔''

جناب ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''دو کلمے ایسے ہیں جو رحمان کو بہت ہی محبوب ہیں، زبان پر بڑے ہلکے ہیں اور (قیامت کے دن) اعمال کے ترازو میں بڑے وزنی ہوں گے (اور وہ یہ ہیں:) ''سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ'' (پاک ہے اللہ اپنی حمد کے ساتھ، پاک ہے اللہ جو عظمت والا ہے)۔''

**فوائد:**

۱: اولادِ آدم کے اعمال واقوال کا قیامت کے دن وزن ہونا برحق ہے۔ انھی اقوال واعمال پر جزا وسزا مرتب ہوگی۔

۲: قیامت کے دن اللہ تعالیٰ تمام انسانوں کے اعمال کا پورے عدل وانصاف کے ساتھ وزن کرے گا کسی پر کوئی ظلم وستم نہیں ہوگا۔

۳: چھوٹے سے چھوٹے عمل کو بھی اللہ تعالیٰ سامنے لائے گا۔

۴: عصر حاضر کی سائنسی ایجادات نے ثابت کر دیا ہے کہ اعراض کا وزن کرنا ممکن ہے۔

۵: اس سے معتزلہ اور دیگر فرق باطلہ کا رد ہوتا ہے جو میزان کا انکار کرتے ہیں اور اعمال واقوال کے وزن ہونے کو بعید از عقل سمجھتے ہیں۔

۶: وزن یا میزان سے عدل مراد لینا باطل تاویل ہے جو قرآن وسنت کے واضح دلائل ونصوصِ باہرہ اور اجماعِ سلف کے مخالف ہونے کی وجہ سے مردود ہے۔

۷: حدیث میں مذکور دو کلمات (سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ) کی اہمیت وفضیلت اُجاگر ہوتی ہے کہ یہ کلمات کل قیامت کے روز ترازو میں بڑے وزنی ہوں گے۔

۸: عقائد کے باب میں بھی خبر واحد حجت ہے جیسا کہ مذکورہ حدیث خبر واحد ہے۔ یہی موقف راجح ہے۔ مزید تفصیل کے لیے شیخ البانی رحمہ اللہ کی کتاب ''الحديث حجة بنفسه'' کا مطالعہ مفید رہے گا۔



تحقیق وتدقیق

# ایصالِ ثواب کن طریقوں سے ممکن ہے؟

مفتی عبید اللہ خان عفیف حفظہ اللہ

**سوال**: کیا اہل حدیث ایصالِ ثواب کے قائل ہیں؟ اور یہ کہ ایصالِ ثواب کن طریقوں سے ہوسکتا ہے؟ کیا میت کی طرف سے قربانی، حج، قرآن خوانی وغیرہ سے؟ براہ مہربانی تفصیلی جواب عنایت فرمائیں۔

**الجواب** بعون الله الوهاب ومنه الصدق والصواب. اہل حدیث ایصالِ ثواب کے قائل ضرور ہیں مگر مطلق طور پر قائل نہیں، یعنی قرآن خوانی، سوم، ہفتم، چہلم اور عرس وغیرہ کے قائل نہیں کیوں کہ ایصالِ ثواب کے جتنے مشروع (جائز) طریقے کتاب وسنت سے ثابت ہیں ان میں قرآن خوانی، سوم، ہفتم، چہلم اور عرس وغیرہ بدعتی رسموں کا ذکر کہیں نہیں ملتا۔

شیخی وشیخ الشیوخ حضرت الحافظ محمد گوندلوی (رحمه الله تعالى وطاب ثراه) نے اپنے مایہ ناز رسالے ''اہدائے ثواب'' میں اس مسئلے پر تحقیق کا حق ادا فرمایا ہے۔ اس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔

فرماتے ہیں کہ کتاب وسنت میں ایصالِ ثواب کے تین ہی مشروع طریقے ہیں: (۱) دعا، (۲) صدقہ جاریہ اور (۳) نیابت۔

① ...... **دعا**: دعا کے بارے میں تو سب کا اتفاق ہے کہ میت اگر کافر ومشرک نہ ہو تو اس کے لیے دعا کرنا مسنون عمل ہے اور اولاد صالح کی دعا والدین کے لیے صدقہ جاریہ ہے۔ مومن کی دعا دوسرے مومن کے لیے قبول ہوتی۔ اَخلاف (بعد میں آنے والوں) کا اَسلاف (بزرگ ائمہ دین وغیرہ) کے حق میں دعا منصوص امر ہے۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ﴾

[الحشر: ۱۰]

''اور جو لوگ ان کے بعد آئے وہ کہتے ہیں: اے ہمارے پروردگار! ہمیں بخش دے اور ہمارے ان بھائیوں کو بھی جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے ہیں اور یمان والوں کے لیے ہمارے دل میں کینہ اور دشمنی نہ ڈال، اے ہمارے رب! بے شک تُو شفقت ومہربانی کرنے والا ہے۔''

ہر اَذان کے بعد اُمت مسلمہ رسول اللہ ﷺ کے لیے اللہ عزوجل سے وسیلہ، فضیلت اور مقام محمود کی دعا کرتی ہے۔ غرض، زندوں کی طرف سے فوت شدگان کے لیے دعا بہترین تحفہ ہے۔

② ...... **صدقہ جاریہ**: یعنی مومن اپنی زندگی میں ایسا کام کر جائے جس سے وفات کے بعد اس کو فائدہ پہنچے۔ صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ترمذی اور ابن ماجہ کی احادیث کو جمع کرنے سے ایسے صدقات جاریہ کی تعداد دس تک پہنچتی ہے، مثلاً: (۱) علم سکھانا، (۲) نیک اولاد کی دعا، (۳) قرآن مجید چھوڑ جانا، (۴) مسجد بنوانا، (۵) سرائے تعمیر کرنا، (۶) نہر جاری کرنا، (۷) کوئی صدقہ جو صحت اور حیات کی حالت میں کیا، (۸) مردہ سنت کو زندہ کرنا، (۹) جہاد میں مرنا اور (۱۰) شجر کاری کرنا، کھیتی بونا۔

ثواب جاریہ کے متعلق صحیح مسلم کی اس مشہور حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ موت کے بعد صرف تین ہی چیزوں کا ثواب میت کو پہنچتا ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

((اذا مات الانسان انقطع عمله الا من ثلاثة: الا من صدقة جارية ، أو علم ينتفع به ، أوولد

صالح يدعو له . ))(صحيح مسلم:٢/ ٤١)

''جب انسان فوت ہو جائے تو اس کا عمل بند ہو جاتا ہے، صرف تین چیزیں باقی رہتی ہیں: (۱) صدقہ جاریہ (۲) علم جس سے فائدہ اُٹھایا جائے اور (۳) صالح اولاد جو اس کے حق میں دعا کرے۔''

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

((إن مـمايلحق المؤمن من عمله و حسانته بـعد موته علما علمه ونشره ، وولدا صالحا تركه ، ومصحفا ورثه ، أومسجدا بناه ، أو بيتا لابـن السبيـل بناه ، أو نهرا أجراه ، أو صدقة أخـرجها من ماله في صحته و حياته ، يلحقه من بعد موته . ))(سنن ابن ماجه:١/ ٢٢)

''جب مومن انتقال کرتا ہے تو اس کا عمل ختم ہو جاتا ہے مگر ان (سات) چیزوں کا ثواب مرنے کے بعد بھی پہنچتا ہے: (۱) ایسا علم جو کسی سکھایا ہو یا اس کی نشر و اشاعت کی ہو، (۲) نیک اولاد اپنے پیچھے چھوڑی ہو، (۳) قرآن مجید کا کوئی نسخہ چھوڑ گیا ہو (اور لوگ اسے پڑھتے ہوں)، (۴) کوئی مسجد بنوائی ہو، (۵) مسافروں کے لیے سرائے تعمیر کی ہو، (۶) کنواں یا نہر کھدوائی ہو، (۷) ایسا صدقہ جو اس نے اپنی زندگی اور تن درستی میں کیا ہو۔ان چیزوں کا ثواب اس کے مرنے کے بعد بھی اسے پہنچتا رہے گا۔''

③......**نیابت**: ایصالِ ثواب کی تیسری قسم نیابت ہے، یعنی میت کی طرف سے کوئی شخص نائب ہو کر عملِ خیر کرے۔اس سلسلے میں حسب ذیل اُمور لحاظ کرنا ضروری ہے:

۱۔ نائب کے اندر نیابت کی اہلیت موجود ہو۔احادیث نیابت میں تذکرہ یا تو بیٹے کا ہے یا ولی کا یا قریبی رشتہ دار کا۔اور اجنبی کی نیابت کے بارے میں کوئی دلیل موجود نہیں۔

۲۔ نیابت صرف مسلمان کی طرف سے کی جا سکتی ہے۔

۳۔ صحیحین (بخاری و مسلم) میں صرف دو چیزوں میں نیابت کا ذکر ہے: حج اور روزہ۔جب کہ دیگر عبادات میں نیابت ثابت نہیں۔ تعبدات شرعیہ میں کوئی شخص دوسرے شخص کے قائم مقام نہیں ہوسکتا۔ مکلّف کی جگہ غیر مکلّف کام نہیں دے سکتا۔نہ محض نیت کرنے سے اس کا عمل منتقل ہوسکتا ہے اور نہ ہی اسے انجام دینے سے وہ عمل اس کے حق میں ثابت ہوسکتا ہے۔اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

❁......﴿وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَيْهَا وَ لَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ﴾[الانعام:١٦٤]

اور جو شخص بھی کوئی عمل کرتا ہے وہ اسی پر رہتا ہے اور کوئی دوسرے کا بوجھ نہ اُٹھائے گا۔''

❁......﴿وَاَنْ لَّيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى ﴾ [النجم:٣٩]

''اور یہ کہ ہر انسان کے لیے صرف وہی ہے جس کی کوشش خود اُس نے کی۔''

نیز نیابت کا یہ عمل عقل اور حکمت کے بھی خلاف ہے کیوں کہ عبادت کی روح تقویٰ اور اخلاص پر ہے۔ عجز و انکساری، خشوع خضوع، حضورِ قلب اور انابت الی اللہ یہ تمام صفات عامل کے ساتھ مخصوص ہیں کیوں کہ یہ دل کے اعمال ہیں جو صاحبِ دل ہی کے ساتھ متصف ہو سکتے ہیں۔اس لیے نائب کسی طرح بھی وہ قلبی کیفیات اپنے اندر نیابت کے وقت پیدا نہیں کرسکتا جو منوب عنہ کے ساتھ مخصوص ہیں۔یہ تو ممکن ہے کہ مالی عبادات میں کوئی دوسرے کی طرف سے زکات اور قرض ادا کر کے منوب عنہ کو سبک دوش کر دے لیکن عبادات میں تو اس قسم کی نیابت ممکن ہی نہیں کیوں کہ اعمال کی قبولیت کے لیے جن اوصاف کی ضرورت ہے نائب ان میں نیابت کر ہی نہیں سکتا۔اگر نیابت عبادات بدنیہ میں جائز ہوتی تو اعمال قلبیہ میں

بھی درست ہونا چاہیے تھی۔ ایمان، صبر، شکر، رضا، توکل، خوف، رجاء وغیرہ اگر یہ سلسلہ اسی طرح دراز ہوتو سارا دین ہی نیابت پر چل سکتا ہے، پھر نہ فرد کے ایمان کی اہمیت، نہ اعمال کے لیے ریاضت کی حاجت اور نہ ہی صبر و استقامت کی ضرورت۔ بس سارے اُمورِ دین نیابت اور وکالت کی بنیاد پر ایک دوسرے کے ذریعے طے پاتے رہیں گے۔ اس طرح نہ اصل قاتل سے قصاص کی ضرورت نہ اصل مجرمین پر حدود کے اجرا کی ضرورت، بس صرف نائبین کافی رہیں گے۔

**نیابت کا مشروع طریقہ:**

نیابت کے بارے میں صحیح احادیث کے مجموعہ سے ثابت ہوتا ہے کہ صرف حج اور روزہ میں نیابت جائز ہے باقی اُمور میں نہیں۔

**۱.میت کی طرف سے حج:** صحیح بخاری میں عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ قبیلہ بنوجہینہ کی ایک عورت نبی ﷺ کے پاس آئی اور کہنے لگی: میری والدہ نے حج کی نذر مانی تھی اور وہ حج کیے بغیر وفات پا گئی۔ کیا میں اس کی طرف سے حج کروں؟ تو نبی ﷺ نے فرمایا:

((حجي عنها، أرأيت لو كان على أمك دين أكنت قاضية! أقضوا الله فالله أحق بالقضاء.)) (صحيح بخاري: ١/ ٢٥٠)

''اس کی طرف سے حج کرو۔ بتاؤ اگر تمھاری والدہ پر قرض ہوتا تو کیا تم اسے ادا کرتی؟ اللہ تعالیٰ کا حق ادا کرو۔ اللہ تعالیٰ کا حق ادائیگی کا زیادہ مستحق ہے۔''

زندہ کی طرف سے نیابت کے لیے اس کے عجز اور عدمِ استطاعت کی شرط ضروری ہے، یعنی آدمی زندہ ہو مگر اتنا مجبور ہو کہ اپنا فرض خود نہ پورا کر سکتا ہو تو اپنی زندگی ہی میں کسی دوسرے شخص کو اپنا نائب بنا کر فرض کی ادائیگی سے سبک دوش ہو سکتا ہے، جیسا کہ صحیح بخاری میں ہے:

"عن عبدالله بن عباس رضي الله عنهما جاءت إمراة من خثعم عام حجة الوداع فقالت: يا رسول الله ﷺ! إن فريضة الله على عباده في الحج أدركت أبي شيخا كبيرا لا يستطع أن يستوى على الراحلة، فهل يقضى عنه أن أحج؟ قال: ((نعم.))" (صحيح بخاري: ١/ ٢٥٠)

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ خثعم قبیلے کی ایک عورت نے حجۃ الوداع کے دوران رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں عرض کیا کہ بے شک اللہ کا اپنے بندوں پر حج کے بارے میں جو فرض ہے اس نے میرے بوڑھے والد کو اس حال میں پایا ہے کہ وہ سواری پر بیٹھ نہیں سکتا۔ اگر میں اس کی طرف سے حج کروں تو کیا اس کا فریضہ پورا ہو جائے گا؟ آپ نے فرمایا: ہاں پورا ہو جائے گا۔''

نیابت والے حج کو ''حج بدل'' کہا جاتا ہے جس کے لیے ازبس ضروری ہے کہ ''حج بدل'' کرنے والا شخص پہلے اپنا حج کر چکا ہو، جیسا کہ ابوداود میں ہے:

"عن ابن عباس رضي الله عنهما أن النبي ﷺ سمع رجلا يقول: لبيك عن شبرمة. قال: ((من شبرمة؟)) قال: أخ لي أو قريب لي. قال: ((حججت عن نفسك؟)) قال: لا. قال: ((حج عن نفسك ثم عن شبرمة.))"

(سنن أبي داود: ١/ ٢٦٥، سنن ابن ماجة، ص: ٢٠٨)

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک آدمی کو ''لبيك عن شبرمة'' (میں شبرمہ کی طرف سے حاضر ہوں) کہتے ہوئے سنا۔ آپ ﷺ نے پوچھا: شبرمہ کون ہے؟ اس نے کہا کہ وہ میرا بھائی ہے یا کہا کہ وہ میرا قریبی رشتہ دار ہے۔ آپ ﷺ نے دریافت فرمایا کہ تم نے اپنا حج ادا کیا ہے؟ اس نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: پہلے اپنا حج ادا کرو، پھر شبرمہ کا کرنا۔''

نوٹ: لبیک کہنے والے کا نام نبیشہ ہے،جیسا کہ حافظ ابن حجر عسقلانی نے وضاحت فرمائی ہے۔

**فائدہ:**

اگر اولاد والدین کی طرف سے ان کی وصیت یا بغیر وصیت کے حج کرے تو جائز ہے۔اسی طرح والد یا والدہ نے صدقہ دینے کا پختہ وعدہ کرلیا ہو اور فوت ہو گئے ہوں تو اولاد کو ان کی طرف سے صدقہ دینا چاہیے۔

**۲.روزے میں نیابت:** حج کی طرح روزے میں بھی نیابت جائز ہے۔البتہ اس میں ضروری ہے کہ منوب عنہ (جس کی طرف سے روزہ رکھا جارہا ہے) وفات پا چکا ہو کیوں کہ زندہ شخص کی طرف سے روزہ رکھنے کی اجازت ثابت نہیں:

"عن عائشة رضي الله عنها أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: ((من مات وعليه صيام صام عنه وليه .))"

(صحيح بخاری: ١/ ٢٦٢ ، صحيح مسلم:١/ ٣٦٢ ، سنن أبي داود ، ص:٢٤٧)

''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص مر جائے اور اس پر روزے ہوں تو اس کا ولی اس کی طرف سے روزے رکھے۔''

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ فتح الباری میں اس حدیث کے تحت ارقام فرماتے ہیں کہ بعض اہل ظاہر قضا روزوں کے وجوب کے قائل ہیں اور اہل حدیث کا مسلک بھی یہی ہے کہ میت کی طرف سے روزے رکھے جاسکتے ہیں۔

**نیابت اور اِہداء کا فرق:**

شیخی حضرت محدث گوندلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ بعض حضرات ایصالِ ثواب کے ثبوت میں حج بدل، نیز روزہ اور صدقہ والی احادیث کا ذکر کرتے ہیں۔ جب کہ نیابت اور اِہداء میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ نیابت میں عامل اپنے آپ کو دوسرے شخص کے قائم مقام قرار دیتا ہے،مثلاً: حج میں یوں کہتا ہے:''لبيك عن فلان''(اے اللہ! میں فلاں شخص کی طرف سے حاضر ہوں۔) یا دل میں نیت کرے کہ میں فلاں کی طرف سے حج کررہا ہوں۔ جب کہ اِہدائے ثواب کی صورت یہ ہے جو اپنی طرف سے اور بعد میں کہے: یا اللہ! میرے اس حج کا ثواب فلاں شخص کو دے۔تو اس کی پہلی شکل تو ثابت اور منصوص ہے دوسری شکل بہ قول مولانا اسماعیل شہید رحمہ اللہ بدعت حقیقیہ ہے، چنانچہ'' ايضاح الحق الصريح فی احكام الميت و الضريح ''میں لکھتے ہیں:

''زندوں کا مردوں کو عبادت کا ثواب بخشنا بدعت حقیقیہ ہے بہ خلاف مالی عبادات نیابت کے کہ وہ اصل میں صحیح ہے۔''

شاہ ولی اللہ بھی عبادات میں حج اور صدقہ کے علاوہ ایصالِ ثواب کے قائل نہیں۔علماء حنابلہ بھی شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا قول نقل کرتے ہیں:

"وقال شيخنا:لم يكن من عادة السلف إهداء ذلك إلى موتى المسلمين بل كانوا يدعون لهم فلا ينبغي الخروج عنهم . "

''مردوں کو ثواب پہنچانا سلف کا دستور نہ تھا،وہ صرف ان کے لیے دعا کرتے تھے۔''



## تصحیح

گزشتہ شمارے میں''امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ'' کتاب پر تبصرہ میں ناشر کا نام نعمانی کتب خانہ کمپوزنگ کی غلطی سے شائع ہو گیا تھا۔اصل میں یہ''نعمان پبلی کیشنز'' تھا۔احباب تصحیح فرمالیں۔(ادارہ)



تعلیم وتربیت

# دعوت وتبلیغِ دین اور ہمارے اسلاف!

مولانا محمد یوسف انور، فیصل آباد

حال ہی میں وزارت داخلہ کی جانب سے داخلی سلامتی کو یقینی بنانے اور دہشت گردی سے نپٹنے کے لیے جو ۳۵ نکاتی ایکشن پلان تیار کیا گیا ہے اس میں ایک نکتہ یہ بھی ہے کہ انتہا پسندی کی بڑھتی ہوئی سوچ کو روکنے اور شدت پسندانہ رجحانات پر قابو پانے کے لیے علماء، مساجد و مدارس اور تعلیمی اداروں کی خدمات حاصل کی جائیں۔ وطن عزیز میں فرقہ وارانہ دہشت گردی کو فروغ دینے اور فروعی و مسلکی اختلافات کو آگے بڑھانے سے تحمل و بردباری کے فقدان اور عدم برداشت ورواداری کی جو مسموم فضا پیدا ہوئی ہے اس نے مفاد پرستوں اور دہشت گردوں کے لیے بہت سی آسانیاں پیدا کردی ہیں۔

دہشت گردی کے اس انداز کو فروغ دینے میں چونکہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ سادہ لوح نوجوانوں ہی کو دین و مذہب کے نام پر ہتھیار کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے اس لیے مؤثر طور پر انھیں روکنے کا کام بھی مذہبی دانش وَر، علماء اور مساجد و مدارس کے خطیب واساتذہ ہی کر سکتے ہیں۔ کیوں کہ ان کے پاس ایک ایسا مستقل پلیٹ فارم منبر ومحراب کی صورت میں موجود ہے جسے وسیع تر قومی مفاد اور ملک وقوم کی بہتری کے لیے مثبت انداز میں استعمال کرنے کی ترغیب دی جاسکتی ہے۔

دعوت وتبلیغ دین کا یہ مثبت انداز اور ایکشن پلان روزِ اول سے اللہ تعالیٰ نے ہمارے نبی مکرم محمد رسول اللہ ﷺ کو ذیل کی آیت مبارکہ کے ذریعے دے دیا تھا:

﴿ اُدۡعُ اِلٰی سَبِیۡلِ رَبِّکَ بِالۡحِکۡمَۃِ وَ الۡمَوۡعِظَۃِ الۡحَسَنَۃِ وَ جَادِلۡهُمۡ بِالَّتِیۡ هِیَ اَحۡسَنُ ﴾[النحل: ۱۲۵]

”اے نبی (ﷺ)! اپنے رب کے راستے کی طرف حکمت اور عمدہ نصیحت کے ساتھ دعوت دیجیے اور اگر بحث ومباحثہ کی ضرورت پیش آئے تو اس میں بھی خوب صورت طرز تکلّم اختیار کیجیے۔“

دوسرے مقام پر ارشاد فرمایا:

﴿وَ عِظۡهُمۡ وَ قُلۡ لَّهُمۡ فِیۡۤ اَنۡفُسِهِمۡ قَوۡلًۢا بَلِیۡغًا﴾[النساء: ٦٣]

یعنی انھیں ایسی نصیحت کیجیے جو ان کے دلوں میں اُتر جائے، اس لیے قول بلیغ اور دل نشین پیرائے میں بات کریں۔

حکمت کا جاننا بہت ضروری ہے، صاحب حکمت وہ ہے جو بہتر تدبیر سے کام لے۔ مگر آج دعوت دین کے معاملے میں عام طور پر حکمت کی بجائے حماقت سے کام لیا جاتا ہے جس کے نتائج میں مسلمانوں کی اکثریت مذہب سے بیزار ہو رہی ہے۔

زبردستی منوانا نہ ہی تبلیغ ہے اور نہ ہی اس کا حکم دیا گیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ وَ لَوۡ شَآءَ اللّٰهُ مَاۤ اَشۡرَکُوۡا وَ مَا جَعَلۡنٰکَ عَلَیۡهِمۡ حَفِیۡظًا وَ مَاۤ اَنۡتَ عَلَیۡهِمۡ بِوَکِیۡلٍ ﴾[الانعام: ۱۰۷]

یعنی ان مشرکوں کے پیچھے نہ پڑیے اگر اللہ کی مشیت ہوتی تو وہ خود ایسا بندوبست کر سکتا تھا کہ یہ لوگ شرک نہ کرتے، آپ ﷺ کو ہم نے ان پر پاسبان مقرر نہیں کیا اور نہ ہی آپ ان پر نگہبان ہیں۔

مطلب یہ ہے کہ آپ ﷺ کو داعی اور مبلغ بنایا گیا ہے، کوتوال نہیں۔ آپ ﷺ کا کام صرف یہ ہے کہ لوگوں کے سامنے اس روشنی کو پیش کر دیں اور اس سلسلے میں کوئی کسر نہ باقی رکھیں اب اگر کوئی اس حق کو قبول نہیں کرتا تو نہ کرے، آپ ﷺ کو اس کام پر مامور نہیں کیا گیا

کہ لوگوں کو حق پرست بنا کر ہی دم لیں۔ لہٰذا اپنے آپ کو اس فکر میں پریشان نہ کریں کہ اندھوں کو کس طرح بینا بنایا جائے۔ جو آنکھیں کھول کر دیکھنا ہی نہیں چاہتے انھیں کیسے دکھایا جا سکتا ہے۔ اگر حکمت الٰہی کا تقاضا یہی ہوتا کہ دنیا میں کوئی شخص باطل پرست نہ رہنے دیا جائے تو اللہ تعالیٰ کو آپ ﷺ سے یہ کام لینے کی کیا ضرورت تھی؟ اس کا تو ایک اشارہ ہی تمام انسانوں کو حق پرست بنا سکتا تھا مگر وہاں تو مقصود سرے سے یہ ہے ہی نہیں بلکہ مقصود تو یہ ہے انسان کے لیے حق اور باطل کے انتخاب کی آزادی باقی رہے اور پھر حق کی روشنی اس کے سامنے پیش کر کے اس کی آزمائش کی جائے کہ وہ دونوں میں سے کس کا انتخاب کرتا ہے پس آپ ﷺ کے لیے صحیح طرزِ عمل یہی ہے کہ جو روشنی آپ ﷺ کو دکھائی گئی ہے اس کے اجالے میں سیدھی راہ پر خود بھی چلتے رہیے اور دوسروں کو بھی اس کی دعوت دیتے رہیے جو لوگ اس دعوت کو قبول کریں انھیں سینے سے لگائیے اور ان کا ساتھ نہ چھوڑیے خواہ وہ دنیا کی نگاہ میں کیسے ہی حقیر ہوں۔ اور جو قبول نہ کریں اس کے پیچھے نہ پڑیے جس بُرے انجام کی طرف وہ خود جانا چاہتے ہیں اور جانے پر مُصر ہیں اس کی طرف جانے کے لیے انھیں چھوڑ دو:

﴿ وَاُمۡلِیۡ لَهُمۡ اِنَّ كَيۡدِیۡ مَتِيۡنٌ ﴾[القلم:۴۵]

''میں ان کی رسی دراز کر رہا ہوں، میری تدبیر بڑی زبردست ہے۔''

مبلغِ دین کی راہ نمائی یوں فرمائی گئی ہے:

﴿خُذِ الۡعَفۡوَ وَاۡمُرۡ بِالۡعُرۡفِ وَاَعۡرِضۡ عَنِ الۡجٰهِلِيۡنَ o وَاِمَّا يَنۡزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيۡطٰنِ نَزۡغٌ فَاسۡتَعِذۡ بِاللّٰهِ اِنَّهٗ سَمِيۡعٌ عَلِيۡمٌ o﴾[الاعراف:۱۹۹]

''اے نبی! نرمی و درگزر کا طریقہ اختیار کرو معروف کی تلقین کیے جاؤ اور جاہلوں سے مت الجھو۔ اگر کبھی شیطان تمھیں اکسائے تو اللہ کی پناہ مانگو وہ سب کچھ سننے اور جاننے والا ہے۔''

اللہ تعالیٰ نے نبی مکرم ﷺ کے بارے میں فرمایا ہے:

﴿ فَبِمَا رَحۡمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنۡتَ لَهُمۡ وَلَوۡ كُنۡتَ فَظًّا غَلِيۡظَ الۡقَلۡبِ لَانۡفَضُّوۡا مِنۡ حَوۡلِكَ﴾[آل عمران:۱۵۹]

''یہ اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے کہ آپ ﷺ ان لوگوں کے لیے نرم ہیں، ورنہ اگر آپ ﷺ درشت خو اور سخت دل ہوتے تو یہ سب لوگ آپ ﷺ کے گردوپیش سے چھٹ جاتے۔''

چنانچہ آپ ﷺ درج ذیل باتوں کی ہدایت ان لوگوں کو خاص طور پر کرتے تھے جنھیں تبلیغ دین کے لیے مامور کر کے روانہ فرمایا کرتے تھے کہ لوگوں کو دین کی بشارتیں دو، متنفر نہ کرو اور لوگوں کے لیے سہولت کا موجب بنو نہ کہ تنگی و سختی کا۔ (بخاری)

مخالف کو نصیحت کا انداز اختیار کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام کو حکم دیا:

﴿اِذۡهَبَاۤ اِلٰى فِرۡعَوۡنَ اِنَّهٗ طَغٰى o فَقُوۡلَا لَهٗ قَوۡلًا لَّيِّنًا لَّعَلَّهٗ يَتَذَكَّرُ اَوۡ يَخۡشٰى o﴾[طٰہ:۴۳،۴۴]

''تم دونوں فرعون کے پاس جاؤ کہ وہ سرکش ہو چکا ہے۔ مگر اس سے نرمی کے ساتھ بات کرنا شاید کہ وہ نصیحت قبول کر لے یا ڈر جائے۔''

کیسا حکمت بھرا فرمان ہے۔ آدمی کے راہِ راست پر آنے کی دو ہی شکلیں ہیں یا تو تلقین و تبلیغ سے مطمئن ہو کر صحیح راستہ اختیار کر لیتا ہے یا پھر بُرے انجام سے ڈر کر راہ راست پر آ جاتا ہے۔

بڑے سے بڑے دشمنِ دین کو بھی دعوت دیتے وقت نرم لہجہ استعمال کرنا چاہیے، تند و تیز جملوں سے مخاطب نہیں کرنا چاہیے، ایسے شفقت آمیز لہجے سے بات ہو کہ سامع کے دل میں اُتر جائے۔ اس کے ساتھ ہی مبلّغ کو یہ حکم بھی دیا گیا کہ میرے ذکر سے سستی نہ کرے اور اللہ سے دعا کرے کہ اسے تبلیغ کے لیے ایسا مؤثر سلیقہ نصیب ہو کہ سننے والا سوچنے پر مجبور ہو جائے۔

اسی طرح اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے پیغمبر ﷺ کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے فرمایا:

﴿اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَصِفُوْنَ ﴾[المؤمنون: ٩٦]

''(اے محمد(ﷺ!) آپ برائی کو اس طریقے سے دور کیجیے جو بہترین ہو، جو کچھ باتیں وہ آپ پر بناتے ہیں وہ ہمیں خوب معلوم ہیں۔''

داعیِ حق اللہ اور رسول ﷺ کا نمائندہ ہوتا ہے، وہ دعوت میں برائی کا جواب برائی سے نہ دے بلکہ اپنے پیغمبر کا اسوہ اپنائے اور یہ یقین رکھے کہ اس مشن پر قائم رہنا ہے کیوں کہ میری پشت پر خالق کائنات کی تائید و نصرت ہے، لہٰذا داعی فکر مند نہ ہو، پریشان تو وہ ہو جس کا کوئی مددگار نہ ہو۔

### تبلیغ دین اور ہمارے اسلاف:

ماضی قریب کے ہمارے علماء اسوۂ حسنہ کے آئینہ دار اور نمونہ عمل تھے۔ مرکزی جمعیت اہل حدیث کی سالانہ کانفرنسوں اور بہت سے مقامات کے سالانہ جلسوں میں خطبہ جمعہ عام طور پر حضرت مولانا سید محمد داود غزنوی یا حضرت مولانا محمد اسماعیل سلفی ارشاد فرمایا کرتے تھے۔ مسلک اہل حدیث کی صداقت کو موضوع سخن بناتے ہوئے ان کا انداز بیان بڑا مثبت ہوتا، محدثین کرام کی خدمات اور ائمہ کی فقاہت کے ساتھ ساتھ ان کے اختلافات کا ایسا خوب صورت تذکرہ فرماتے کہ بات دل میں اترتی چلی جاتی۔ خطبہ کے آخر میں وقتی سیاسیات ومسائل پر ایسا جان دار تبصرہ فرماتے جس میں قائدانہ راہ نمائی ہوتی۔

ان کے اپنے اپنے مقامات پر خطبات جمعہ خصوصاً عیدین کے خطبات ملکی حالات کا رخ پھیر دیتے اور بعض اوقات حکومتی ایوانوں میں لرزہ طاری ہو جاتا۔ حافظ محمد یحییٰ عزیز اور مولانا محمد یحییٰ شرقپوری کا دعوت و ارشاد کا انداز کس قدر میٹھا اور پیارا تھا۔ حضرت الاستاد حافظ محمد گوندلوی جو علم و عرفان کے بحر بے کراں تھے، ان کا خطبہ جمعہ بھی بڑا عام فہم ہوا کرتا تھا۔ ماموں کانجن کانفرنس کے موقع پر خطبہ دیتے ہوئے فرمانے لگے کہ ہمارا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ حاضر وناظر ہے لیکن جن کا عقیدہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ بھی، رسول اللہ ﷺ بھی اور اولیاء اللہ بھی لوگوں کے حالات و کوائف دیکھ رہے ہیں اور التجائیں سنتے ہیں ایسے عقیدے والوں پر تو زیادہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ جب یہ سبھی بزرگ دیکھ رہے ہیں تو ہمیں زیادہ محتاط ہو کر اپنے کردار کو سنوارنا چاہیے لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ وہ بدعملی میں اور احکامات دینیہ کو فراموش کرنے میں پیش پیش رہتے ہیں۔

مولانا عبدالمجید سوہدروی مضبوط جسم و جان اور خوب صورت قد کاٹھ میں محبت و رافت والی شخصیت تھے۔ مناظروں اور جلسوں کی صدارت انھی کو سونپی جاتی ان کی گفتگو ادبیت اور حکمت و دانش سے لبریز ہوتی۔

مولانا حافظ عبدالحق صدیقی جیسے دبنگ اور بے باک مقرر اب کہاں! مگر وہ بھی جوش و جذبہ سے خطاب کرتے ہوئے اعتدال ورواداری کو پوری طرح ملحوظ رکھتے تھے۔

مولانا سید ابوبکر غزنوی کی خطابت کا ایک مخصوص اسلوب تھا جو سامعین کو خوب متاثر کرتا۔ عربی، فارسی اور اردو کے برمحل اشعار سے ان کی تقریر کی تاثیر دوبالا ہو جاتی۔

حضرت مولانا عطاء اللہ حنیف قلم وقرطاس اور تحقیق وتصنیف میں طرۂ امتیاز رکھتے تھے لیکن مسجد مبارک اسلامیہ کالج میں ایک مدت تک خطبہ جمعہ ارشاد فرماتے رہے۔ حالات کے تناظر میں پیش آمدہ مسائل پر نہایت شستہ اور صاف ستھری زبان میں اظہار خیال فرماتے۔

حضرت مولانا معین الدین لکھوی کے دینی وسیاسی مسائل واحوال کے بیان میں حکمت وموعظت بھری ہوتی بعض اوقات اپنے جد امجد حافظ محمد لکھوی کے پنجابی اشعار ترنم سے پڑھتے تو روحانیت کا ایک سماں بندھ جاتا۔

شیخ الحدیث مولانا محمد عبداللہ (گوجرانوالہ) کے خطبات جمعہ اور عظیم اجتماعات میں کی جانے والی تقریروں میں نہایت سلیس اور جچے تلے الفاظ سامعین کے کانوں میں رس

گھولتے۔ وہ مثبت اور فکر انگیز پیرائے میں تقلیدی مذاہب پر دردمندانہ تنقید فرماتے اور قرآن وحدیث کی صافی تعلیمات پر عمل پیرا ہونے کی لطف انگیز ترغیب دیتے۔

ضیغم اسلام علامہ احسان الٰہی ظہیر کی گھن گرج اور شعلہ نوا خطابت میں جارحیت کی بجائے ایسی تفہیمی و فکری گفتگو ہوتی کہ غور وفکر کے دریچے کھلتے چلے جاتے۔

ان نام وَر اہل علم، دیگر اعیان جماعت اور خطبائے عظام کا اندازِ بیان مثبت ہوتا تھا۔ مخالف کا اگر ذکر بھی کرتے تو نہایت اخلاق اور دردمندی کے ساتھ فرماتے۔

اس لیے نت نئے فتنوں اور فرقہ واریت و دہشت گردی کے موجودہ دور میں ضروری ہوگا کہ ہمارے نوجوان مقررین اپنے متذکرہ بالا اسلاف کی تابندہ روایات کو مشعل راہ بناتے ہوئے مثبت و مؤثر طریقہ خطابت اختیار کریں اور حکمت و دانش مندی کے ساتھ قرآن وسنت کی اشاعت وترویج کا فریضہ ادا کریں۔



نقد و نظر

قسط نمبر ①

# تعزیت میں میت کے لیے دعائے مغفرت کا مسئلہ

مولانا حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ

ماہنامہ ''ضیائے حدیث'' (مارچ ۲۰۱۴ء) میں ایک مضمون بعنوان ''تعزیت میں میت کے لیے دعائے مغفرت'' شائع ہوا ہے۔ اور مضمون نگار ہیں: ابوعبداللہ محمد شعیب حفظہ اللہ۔

ہماری ناقص رائے میں مضمون کا عنوان ہی مبہم اور غیر واضح ہے۔ پتا نہیں یہ عنوان خود مضمون نگار کا تجویز کردہ ہے یا ایڈیٹر یا کسی ادارتی معاون کی ایڈیٹنگ کا نتیجہ۔ تاہم یہ عنوان اصل مسئلے کی وضاحت کے لیے ناکافی ہے یا مغالطہ انگیز ہے۔ اس سے یہ تاثر ملتا ہے کہ کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو تعزیت میں میت کے لیے دعائے مغفرت کے قائل نہیں ہیں۔ اور اس مضمون میں اسی کا اثبات کیا گیا ہے (گو اس موقف میں بھی وہ تضاد کا شکار ہیں جس کی تفصیل آگے آئے گی) حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ میت کے لیے دعائے مغفرت کا کوئی منکر نہیں ہے۔ جس کا کوئی منکر ہی نہیں ہے، اس کے اثبات کا کیا معنی؟

دراصل اس میں وہی مغالطہ انگیزی کا عنصر کارفرما ہے جو ہر فرض نماز کے بعد بالالتزام اجتماعی طور پر دعا کے بارے میں اہل حدیث کی بابت پھیلایا گیا ہے کہ وہ دعا کے منکر ہیں۔ حالانکہ کوئی اہل حدیث دعا کا منکر نہیں ہے، حتیٰ کہ فرض نماز کے بعد بھی دعا کے منکر نہیں ہیں۔ جب ایسا ہے تو پھر یہ کیوں کہا جاتا ہے کہ اہل حدیث نماز کے بعد دعا نہیں مانگتے! یا اس کے قائل نہیں!

بات دراصل دعا کی اہمیت وفضیلت اور بہ کثرت و بہ تکرار کرنے کی نہیں، اہل حدیث الحمد للہ اس کے قائل ہیں بلکہ اس کے عامل ہیں۔ اختلاف صرف طریقہ دعا میں ہے۔

دعا کے بارے میں اہل حدیث کا موقف یہ ہے کہ دعا ہر وقت کی جا سکتی ہے اور کی جانی چاہیے اور خوب کثرت اور تکرار سے کرنی چاہیے، بالخصوص اوقات دعا اور مقامات دعا میں جن کی صراحت احادیث میں موجود ہے۔ لیکن دعا کے وہ خاص مواقع، جہاں بالعموم دعا کی ضرورت ہوتی ہے، یا نبی ﷺ نے وہاں اس کا التزام فرمایا ہے، وہاں اہل حدیث اس طریقہ نبوی کو ملحوظ رکھنا ضروری اور اتباع سنت کا تقاضا سمجھتے ہیں، جو طریقہ آپ ﷺ نے اختیار فرمایا ہے، مثلاً:

- تعزیت کے موقع پر اہل میت کے گھر جا کر دعا کرنا (یہ اصل موضوع ہے جس پر آگے چل کر گفتگو ہوگی)
- ہر فرض نماز کے بعد دعا کرنا (یہ کس طرح کرنی ہے؟ اس کی تفصیل بھی آگے آئے گی)
- کوئی آ کر آپ ﷺ سے دعا کی درخواست کرتا تو آپ ﷺ دعا فرما دیتے۔ اور اس میں آپ سے ہاتھ اُٹھا کر بھی دعا کرنا ثابت ہے۔ اس کی وضاحت بھی ہم کریں گے۔
- غیر معمولی حالات میں کسی مخصوص چیز کی دعا کرنا، جیسے بارش نہ ہونے کی وجہ سے بارش کے لیے دعا کرنا۔ اس دعائے استسقاء میں بھی آپ ﷺ نے ہاتھ اُٹھا کر دعا فرمائی ہے۔
- عیدین میں نماز عید کے موقع پر۔ اس موقع پر دعا کس طرح فرمائی ہے؟ اس کی صراحت راقم کے علم میں نہیں۔ بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ بغیر ہاتھ اُٹھائے خطبے ہی میں دعا فرمائی۔

۱: اہل میت کے ہاں جا کر تعزیت کرنا نبی ﷺ سے ثابت ہے۔ اور تعزیت میں دو باتیں سب سے اہم ہیں۔ ایک میت کے لیے مغفرت کی دعا کرنا۔ دوسرے، گھر والوں کو صبر جمیل کی تلقین اور

اس کا اجر وثواب بتلانا۔ (اس میں نبی ﷺ کا طریقہ دعا کیا تھا؟ اس وقت اصل موضوع یہی ہے، اس لیے اس پر تفصیلی گفتگو آگے چل کر ہوگی)

۲: ہر فرض نماز کے بعد دعا کا طریقہ نبوی کیا تھا؟ اہل حدیث مساجد کے علاوہ دیگر مساجد میں (اذکار مسنونہ کا اہتمام کیے بغیر) امام اور مقتدی دونوں مل کر ہاتھ اُٹھا کر اجتماعی دعا مانگتے ہیں جس میں بالعموم چند خود ساختہ عربی الفاظ پڑھے جاتے ہیں اور دعا مکمل ہو جاتی ہے! کبھی کبھی یا بعض مساجد میں مقامی زبان میں بھی دعا کی جاتی ہے۔ اس طریقہ دعا کے بارے میں پتا نہیں فاضل مضمون نگار کا موقف کیا ہے؟ تاہم اہل حدیث کا موقف یہ ہے کہ فرض نماز کے بعد نبی ﷺ اللہ اکبر بہ آواز بلند کہتے اور تین مرتبہ استغفر اللہ پڑھتے۔ جس کے معنی ہیں ''اے اللہ! میں تجھ سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔'' پھر آپ یہ دعا پڑھتے:

"رب اعني على ذكرك و شكرك وحسن عبادتك." الی آخرہ

''اے اللہ! تو میری مدد فرما اپنے ذکر پر، اپنے شکر پر اور اپنی حسن عبادت پر۔''

یعنی تیرا ذکر، تیرا شکر اور تیری عبادت خوب اچھے طریقے پر کروں۔ یہ سب دعائیہ کلمات یقیناً صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی پڑھتے ہوں گے، سنت نبوی کے مطابق اہل حدیث امام اور مقتدی بھی پڑھتے ہیں۔ اس دعا میں بعد کے الفاظ اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا اور اس کی صفات پر مشتمل ہیں۔ علاوہ ازیں نبی ﷺ نے فرمایا ہے کہ ہر نماز کے بعد ۳۳ مرتبہ سبحان اللہ، ۳۳ مرتبہ الحمد للہ اور ۳۴ مرتبہ اللہ اکبر پڑھا کرو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم بھی پڑھتے تھے اور الحمد للہ اہل حدیث علماء اور عوام بھی پڑھتے ہیں۔

اب ذرا غور فرمائیے! فرض نماز کے بعد دعا کا بھی اہتمام ہے اور ذکر الٰہی کا بھی۔ اور یہ دعا اور ذکر بالالتزام یعنی مستقل ہے ہر نماز کے بعد اور یہ ہر اہل حدیث مسجد کا اور ہر اہل حدیث کا مستقل معمول ہے۔

کیا اس کے بعد کہا جا سکتا ہے کہ اہل حدیث فرض نماز کے بعد دعا نہیں مانگتے یا اس کے قائل نہیں ہیں؟ یا وہ اللہ کا ذکر نہیں کرتے یا اس کے قائل نہیں ہیں؟ لیکن اہل حدیث کی بابت یہ دونوں ہی باتیں کہی جاتی ہیں؟ حالانکہ ایسا کہنا بداہتاً غلط ہے، اہل حدیث دونوں ہی باتوں کے قائل بھی ہیں اور عامل بھی۔ وہ دعا بھی مانگتے ہیں اور ذکر بھی کرتے ہیں۔ پھر ایسا کیوں کہا جاتا ہے؟

اس کی وجہ وہ فرق ہے جو اہل حدیث کے نقطہ نظر اور غیر اہل حدیث کے نقطہ نظر میں ہے۔ اہل حدیث ہر بات میں اسوۂ رسول، جس کو اللہ نے مسلمانوں کے لیے اسوۂ حسنہ قرار دیا ہے، اس کی پیروی کرتے ہیں۔ دوسرے حضرات اس کو ضروری نہیں سمجھتے، وہ اپنے خود ساختہ یا فقہی طریقے کو ترجیح دیتے ہیں۔ اس کی وجہ سے ہر نماز کے بعد طریقہ دعا میں فرق ہو گیا، ورنہ دعا دونوں مانگتے ہیں۔ غیر اہل حدیث مقتدی اور امام دونوں ہاتھ اُٹھا کر اجتماعی دعا مانگتے ہیں اور الفاظ بھی ان کے اپنے خود ساختہ ہیں جو وہ اس موقع پر بالعموم پڑھتے ہیں۔ وہ مسنون اذکار بھی نہیں پڑھتے جو رسول اللہ ﷺ پڑھا کرتے تھے۔ اہل حدیث کہتے ہیں یہ تینوں باتیں غلط ہیں اس لیے کہ رسول اللہ ﷺ سے یہ ثابت نہیں ہیں یا آپ کے طریقے کے خلاف ہیں۔

کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرض نماز کے بعد مروجہ طریقے سے اجتماعی دعا مانگی۔ اس لیے اہل حدیث اس مروجہ اجتماعی طریقہ سے اجتناب کرتے ہیں۔ اور نبی ﷺ کے طریقے کے مطابق امام اور مقتدی اپنے اپنے طور پر وہ مذکورہ دعا بغیر ہاتھ اُٹھائے مانگتے ہیں جو نبی ﷺ مانگا کرتے تھے، پھر وہ اذکار پڑھتے ہیں جن کے پڑھنے کی آپ ﷺ نے تاکید فرمائی ہے۔ اس پر ان کا التزام اور دوام ہے۔ تاہم اگر کوئی دعا کی درخواست کرے تو نبی ﷺ سے بھی چونکہ یہ طریقہ ثابت ہے کہ آپ سے کوئی دعا کی درخواست کرتا تو آپ ﷺ اس کے لیے دعا فرما دیتے تھے۔ اہل حدیث بھی بعض دفعہ نماز کے بعد کسی کے کہنے پر ہاتھ اُٹھا کر درخواست اور

ضرورت کے مطابق دعا بھی کرتے ہیں، کیوں کہ دعا ہر وقت کی جا سکتی ہے اور آپ سے جب بھی درخواست کی گئی، آپ نے دعا فرمائی ہے۔ (اس کی تفصیل بھی آئے گی)

یہ ہے فرض نماز کے بعد دعا کی بابت اہل حدیث کا موقف اور عمل۔ جس میں سنت رسول کا اہتمام اور خود ساختہ طریقوں سے اجتناب ہے، جیسا کہ ایک مسلمان کا عمل اور شیوہ ہونا چاہیے۔ لیکن لوگ پروپیگنڈا کرتے ہیں کہ اہل حدیث نہ دعا مانگتے ہیں اور نہ ذکر کرتے ہیں۔ کیوں؟ اس لیے کہ وہ دعا کے نہ خود ساختہ طریقے کو مانتے ہیں اور نہ من گھڑت دعائیہ کلمات کو۔ ان کے نزدیک یہ دعا کا انکار ہے، حالانکہ ہمارے موقف میں دعا کا انکار نہیں بدعی طریقے کا انکار ہے۔ اسی طرح ذکر کا انکار نہیں بلکہ ذکر کے بدعی طریقوں کا انکار ہے، جیسے حلقہ بنا کر الـلـه هو کی ضربیں لگانا، شیخ کا تصور کر کے مراقبہ کرنا، بتیاں بجھا کر مختلف طریقوں سے ذکر کرنا وغیرہ وغیرہ۔ اس کی بے شمار شکلیں اور طریقے ہیں جو لوگوں کے اپنے بنائے ہوئے ہیں، یہ سب بدعی اور غیر مسنون طریقے ہیں جن کو اہل حدیث اس لیے نہیں مانتے کہ یہ نہ سنت سے ثابت ہیں اور نہ سلف (صحابہ وتابعین) کا یہ تعامل تھا۔

اس کی ایک اور مثال یہ ہے کہ اہل حدیث اذان سے قبل صلاۃ وسلام کو نہیں مانتے، اس لیے کہ اذان سے قبل صلاۃ وسلام اور وہ بھی خود ساختہ الفاظ میں غیر مسنون اور بدعی طریقہ ہے۔ لیکن اس پر عمل کرنے والے اہل بدعت کہتے ہیں کہ اہل حدیث درود کے منکر ہیں۔ کیا ان کا کہنا صحیح ہے؟ کیا اہل حدیث درود کے منکر ہیں؟ کیا وہ واقعی نبی ﷺ پر صلاۃ وسلام نہیں پڑھتے؟ سبحانك هذا بهتان عظيم.

اہل حدیث پانچوں نمازوں (سنن ونوافل سمیت) اور دیگر نمازوں میں (تحیۃ المسجد، تہجد، نماز اشراق وغیرہ) میں روزانہ سیکڑوں مرتبہ صلاۃ وسلام پڑھتے ہیں، ان کے دروس، تقاریر وخطبات میں ''صلی اللہ علیہ وسلم'' کی اتنی تکرار ہوتی ہے کہ کسی بھی دوسرے فرقے میں اس کا اتنی کثرت سے استعمال نہیں ہوتا۔ ہر اذان کے بعد اہل حدیث درود ابراہیمی اور دعائے وسیلہ پڑھتے ہیں۔ اس کے علاوہ بھی درود کا اہتمام ہوتا ہے۔ پھر بھی کہا جاتا ہے کہ اہل حدیث درود کے منکر ہیں۔ کیوں کہا جاتا ہے؟ محض اس لیے کہ اہل حدیث درود کے بدعی طریقوں کے منکر ہیں۔

ایک اور مثال ملاحظہ فرمائیے۔ کہا جاتا ہے کہ اہل حدیث ایصالِ ثواب کے منکر ہیں۔ کیا واقعی ایسا ہے؟ نہیں ہرگز نہیں۔ اہل حدیث ایصال ثواب کے قائل ہیں۔ لیکن اس میں بھی ان کا موقف یہی ہے کہ فوت شدگان کو ثواب اللہ نے پہنچانا ہے، کسی مولوی، مفتی اور پیر نے نہیں۔ اور اللہ ثواب اسی وقت پہنچائے گا جب ایصال ثواب کا وہ طریقہ اختیار کیا جائے گا جو اللہ کے نمائندے پیغمبر اسلام ﷺ نے بتلایا ہے۔

## میت کے لیے دعائے مغفرت؟

اب ہم اصل موضوع پر آتے ہیں۔ فاضل مضمون نگار نے بھی اہل حدیث ہونے کے باوجود بار بار یہ بات دہرائی ہے کہ اہل حدیث میت کے لیے مغفرت کی دعا نہیں کرتے۔ آپ موصوف کی ٹیون ملاحظہ فرمائیں اور ان کی ستم ظریفی کی داد دیں۔ فرماتے ہیں:

''یہ کیا دلجوئی ہوئی کہ آپ صرف زندہ آدمی سے، جس کا یہ دکھ بہر حال عارضی ہے، چند تعزیتی کلمات کہہ کر آ جائیں اور اس کی وہ میت جو ابدی زندگی کی طرف منتقل ہو چکی ہے اس کے لیے بخشش ودعا کے چند کلمات بھی نہ کہیں جب کہ وہ بے بس ولاچار میت اس زندہ سے تعزیت کی نسبت دعا کی کہیں زیادہ محتاج ہے۔''

اس بات کو یا دعوے کو موصوف نے متعدد مرتبہ مختلف انداز سے، کہیں طنزیہ انداز سے، کہیں تمسخرانہ انداز سے، کہیں ناصحانہ انداز سے دہرایا ہے گویا ان کے نزدیک یہ حقیقت ثابتہ ہے کہ اہل حدیث میت کے لیے مغفرت کی دعا نہیں کرتے۔ اور اپنے کچھ ''دلائل'' دے کر فرماتے ہیں:

''چلیے اس سے پہلے جو کچھ ہو گیا سو ہو گیا اب ہی دعا شروع کر

